# تقریب تکمیل حفظِ قرآن

خیرکم من تعلم القرآن وعلمہ



صاحبزادہ سید نجیب اشرف جیلانی

از قلم

صاحبزادہ سید محمد اظہار اشرف جیلانی




کتاب : تقریبِ ختم قرآن

تالیف : سید اظہار اشرف جیلانی مدظلہ العالی 

پروف :

ناشر : مسکن سادات اشرفیہ پبلی کیشنز، کراچی، پاکستان

قیمت :

تاریخ : 2022

# پیش لفظ

ہمارے اس معاشرے میں جہاں ہر طرف بُرائی کو فروخت دیا جاتا ہے وہاں کچھ خاندان ایسے بھی موجود ہیں کہ جنہوں نے اپنی اپنی روایات و تقریبات کو اس طرح ترتیب دیا ہوا کہ وہ اُس میں سچائی، ایمانداری، خلوص، محبت کو عام کرنے کی کوشش کرتے رہتے ہیں اور کسی کے بھی اچھے عمل چاہے وہ چھوٹا ہو یا بڑا، اُس نیک کام پر اُس کی حوصلہ افضائی بھی کرتے ہیں۔ اکثر اس کا فائدہ یہ ہوتا ہے کہ سچائی، ایمانداری کے ذریعے زندگی گزارنے کی اہمیت سب کے سامنے واضح ہو جاتی ہے۔ بہت سے افراد نیکی کی اہمیت کو دیکھ کر نیک کام کرنے کو ترجیح دیتے ہیں اور اپنی زندگی میں ٹائم ضائع کرنے سے بچ جاتے ہیں۔ میرا اپنا یہ مشاہدہ ہے کہ اچھائی کو فروخت دینا، اچھی خاصیتوں کا ذکر، سچائی کو عام کرنے کے مترادف ہے۔

الحمد اللہ اس فانی دنیا میں ایک ایسا خاندان جس میں خالق نے مجھے پیدا کیا ہے اس کی روایات و تقریبات صرف اپنے خاندان والوں کے لئے ہی نہیں بلکہ معاشرے کے کے لئے بھی ہیں لوگوں میں سے جو بھی اس خاندان کی عام و خاص تقریبات میں شرکت کرے تو نیکیوں کی طرف رجحان و رغبت حاصل کر کے ہی واپس لوٹتا ہے، اس خاندان کا اگر آپ بغور مشاہدہ کریں تو آپ جان سکتے ہیں کہ یہ خاندان کس کس طرح اپنے اصول و ضوابط سے معاشرے کے اندر اصلاح کو عام کر رہا ہے۔

اس کی ایک مثال آج کی یہ تقریب "تکمیل حفظِ قرآن "ہے۔ میرے ماموں ذات بھائی "حافظ سید نجیب اشرف جیلانی مد ظلہ العالیٰ" جو ابھی کم عمری میں ہیں، اپنی محنت و جدوجہد سے قرآن پاک مکمل حفظ کر لیا۔ اس پُر مسرت موقع پر میرے دوسرے ماموں "حضرت ابوالحسین شاہ سید اشرف اشرفی الجیلانی مد ظلہ العالیٰ نے درگاہِ عالیہ اشرفیہ میں اِن کی حوصلہ افزائی کے لئے محفل تکمیلِ ختم القرآن منعقد کی۔ جس میں علماء کرام، اِن کے اساتذہ اور قریبی دوست احباب و متعلقین کو مدعو کیا۔ موسم کچھ ٹھیک نہیں تھا لیکن اکثر لوگوں نے شرکت کر کے اس بچے کی "تکمیلِ حفظ قرآن کرنے پر حوصلہ افزائی فرمائی۔



اللہ تعالیٰ ہمیں بھی قرآن کو سمجھ کر پڑھنے کی توفیق عطا فرمائے۔
آمین

فقیر سید اظہار اشرف جیلانی

27/04/2021



# فہرست

# تقریب ختم قرآن

بروز بدھ، اسلامی تاریخ، 6 ذوالحجہ 1443ھ، 6، جولائی 2022ء: بمقام: درگاہ عالیہ اشرفیہ، فردوس کالونی
، کراچی، پاکستان

آج درگاہ عالیہ اشرفیہ میں میرے ماموں ذات بھائی سید نجیب اشرف جیلانی مدظلہ العالی کی تکمیلِ ختم قرآن کی خوشی میں آمین منعقد کی گئی۔

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

تقریب تکمیل حفظ قرآن

الحمدللہ ہم بارگاہ رب العزت میں سجدہ شکر بجالاتے ہیں کہ فرزند ثالث صاحبزادہ سید نجیب اشرف اشرفی الجیلانی سلّمہٗ
نے حفظ قرآن مجید کی سعادت حاصل کرلی ہے اس پرمسرت موقع پر ایک روحانی محفل
کا اہتمام کیا گیا ہے جس میں آپ کو شرکت کی دعوت دے رہے ہیں۔

پروگرام ان شاء اللہ

6 جولائی 2022ء بروز بدھ
محفل میلاد ﷺ بعد نماز عشاء
طعام ___ بعد از محفل میلاد ﷺ

والسلام مع الاکرام
خاکپائے اشرف المشائخ
ابوالحسین حکیم سید اشرف اشرفی الجیلانی

بمقام: درگاہ عالیہ اشرفیہ
اشرف آباد فردوس کالونی کراچی۔
0303-2299220

اس تقریب میں نقابت کے فرائض۔ صاحبزادہ سید مکرم اشرف جیلانی مدظلہ العالی، صاحبزادہ سید حسین اشرف جیلانی مدظلہ العالی نے ادا کیے۔

حضرت فخر المشائخ ابوالمکرم ڈاکٹر سید محمد اشرف جیلانی مدظلہ العالی نے اصلاحی خطاب فرمایا۔

اس محفل میں مفتی اکرام المصطفیٰ اعظمی مدظلہ العالیٰ کو بھی خطاب کی دعوت دی گئی۔

نعت رسولِ مقبول ﷺ بھی پیش کیں گئی۔ آخر میں حافظ نجیب اشرف جیلانی مدظلہ العالی نے اپنے بزرگوں اور تمام اسائذہ کی موجودگی میں تلاوتِ ختم قرآن پڑھنے کا شرف حاصل کیا۔

# اس تقریب کی اہم بات:

## ☆اندازِ تربیت

اس محفل سے خطاب کرتے ہوئے "مفتی اکرام المصطفیٰ اعظمی مدظلہ العالیٰ فرمانے لگے کہ میں ایک موقع پر عمرہ کے سفر پر تشریف لے گیا تو میری ملاقات جناب صاحبزادہ حکیم سید اشرف مدظلہ العالی سے ہوئی آپ اصحاب صفحہ کے چبوترے پر بیٹھے اپنے دونوں بیٹوں سے سید حسین اشرف مدظلہ العالی اور سید نجیب اشرف جیلانی مدظلہ العالی سے قرآن شریف کی تلاوت سُن رہے تھے۔ آپ نے مجھے دیکھا تو بڑی محبت سے ملے اور میرے لیے بھی وہاں جگہ بنا کر فرمانے لگے کہ یہاں تشریف لے آئیں۔ پھر فرمانے لگے کہ میں یہاں جتنے دن ہوں تو میں نے اپنے لئے یہ سعادت مندی سمجھی ہے کہ میں یہاں روزانہ اپنے بیٹوں سے "قرآن پاک" کی تلاوت سنوں۔ میں نے سوچا کہ یہ کتنی بڑی سعادت کی بات ہے کہ حکیم صاحب اصحاب صفحہ کے چبوترے پر اپنی اولاد سے تلاوت سُن رہے ہیں، میں حیران تھا کہ اولاد رسول ﷺ کسی کسی طرح اپنی اولاد فیض رسول ﷺ منتقل کرتے رہتے ہیں اور اس کا کوئی بھی موقع جانے نہیں دیتے۔ مفتی اکرام المصطفی اعظمی مدظلہ العالی وہاں کا تصور پیش کر رہے تھے کہ جہاں اصحاب رسول ﷺ بیٹھ کر رسول ﷺ سے تعلیم حاصل کیا کرتے تھے وہاں پر اٰل رسول ﷺ بھی قرآن جیسی عظیم کتاب کو سُن کر اور اس کی تلاوت کرکے فیض حاصل کر رہی ہے اور حکیم سید اشرف جیلانی مدظلہ العالی اپنی اولاد کی کتنے اچھے سے تربیت کر رہے ہیں۔ مجھے یقین ہے کہ اس خاندان پر رسول ﷺ کی خاص نظر عنایت ہے۔

اس تقریب سے خطاب کرتے ہوئے سید ماموں نے ایک عظیم بات کہی جس سے اندازِ تربیت کا ایک اور پہلو واضح ہوتا ہے: فرمانے لگے کہ میں نے اپنے دونوں بچوں کو ہدایت کی ہے کہ روزانہ دو سپارے پڑھوں اور جب قرآن کریم ختم ہو جائے تو اپنے سلسلہ کے بزرگوں کی اَرواح کو ایصال ثواب کر دیا کروں تاکہ اُن سب کی توجہ تمہاری طرف ہو جائے۔



اللہ رب العزت ہمیں بھی ایسے اعمال کرنے کی توفیق عطا فرمائے۔"آمین"

## کلماتِ تشکر:

اس تقریبِ سعید میں زینت المشائخ حکیم سید اشرف جیلانی مد ظلہ العالی نے شرکائے محفل کا اَحسن طریقے سے شکریہ ادا کیا۔ آپ نے اس تقریب سعید میں جو حضرات تشریف نہ لا سکے تھے اُن کا نام لے لے کر شکریہ ادا کیا۔ اُن کے صاحبزادگان کا بھی شکریہ ادا کیا اور بہت سی دعاؤں بھی دیں۔

## جناب حافظ سید نجیب اشرف جیلانی مد ظلہ العالیٰ سے کچھ اہم باتیں:

آپ نے اپنے دور تکمیل قرآن کے بارے میں کچھ اس طرح ذکر فرمایا کہ میں نے "قرآن پاک "2 فروری 2016 کو شروع کیا اور 18 اکتوبر 2020 پر اللہ کے فضل سے اس کی تکمیل کی۔

آپ نے اپنے اساتذہ کے بارے میں ذکر کرتے ہوئے فرمایا کہ اس دوران میرے والد کی مجھ پر سب سے زیادہ محنت رہی، وہ چاہتے تھے کہ میں قرآن مجید کو صرف حفظ ہی نہیں کرلوں، بلکہ اس کو اچھا پڑھوں اور ہمیشہ اس کو یاد رکھوں۔ انہوں نے مجھے "نورالقرآن "اسکول کو بہادرآباد میں واقعہ ہے، داخل کیا اور وہاں پر ہم نے قاری رفیق جامی صاحب مد ظلہ العالیٰ کی نگرانی میں قرآن حفظ کرنے کا موقع ملا۔

گھر میں قاری عبدالقیوم صاحب مد ظلہ العالی اور سے قرآن مجید کا دور کرنے کا موقع حاصل ہوا۔

تجوید اور قرات کے لئے قاری خالد شریف صاحب مد ظلہ العالی سے سیکھنے کا موقع ملا۔

اب میں قرآن پاک کا دور مسجد میں قاری سلطان صاحب مد ظلہ العالی کے پاس جاری رکھے ہوئے ہوں۔

آپ سب اس بچے کے لئے دعا کریں کہ اللہ تعالیٰ اس کو دین اور دنیا کے علوم سے مالا مال فرمائیں اور قرآنِ کریم کے احکامات کے طفیل زندگی گزارنے کی توفیق عطا فرمائے۔ آمین

